حکم میں ہے مستغرق امتی الخ یعنی یہ ناجی ہیں بلاشفاعت[1]

## تفسیر عالمانہ

واذا قیل ان وعد اللّٰہ اور جب کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ یعنی آنے والے امور کا کیا ہوا وعدہ یہاں پر وعدہ بمعنی موعود ہے حق حق ہے لامحالہ واقع ہونے والا ہے۔ والساعۃ اور قیامت جو کہ اللہ تعالیٰ کے کئے ہوئے وعدوں میں سے مشہور وعدہ ہے لاریب فیہ اسمیں شک نہیں یعنی اس کے وقوع میں کیونکہ مخبر صادق نے اس کی خبر دی ہے اور اس کے وجود پر شواہد بھی قائم ہیں "قلتم" تم نے کہا اے منکرین بعث و نشر یہ تمہاری سرکشی کی غایۃ ہے کہ کہا کرتے ہو (پہلے گزر چکا ہے کہ مرنے کے بعد اٹھنے کے منکر عرب کے کفار اور زنادقہ تھے) ماندری ما الساعۃ ہم نہیں جانتے قیامت کیا ہے یہ کونسی شے ہے یہ لوگ اسے ایک عجیب و غریب شے سمجھتے تھے۔ ان نظن الا ظنا۔۔۔ ہم کوئی فعل نہیں کرتے مگر گمان کا۔ بظاہر تو یہ عبارت استثنار الشیٔ عن نفسہ ہے لیکن درحقیقت ایسا نہیں کیوں کہ اس کا ایک معنیٰ یہ ہے کہ الشیٔ ہمارا اعتقاد مگر شک اور گمان کا، شک دونوں طرفوں میں گمان ہو لیکن انمیں ایک کو ترجیح ہو کبھی یقین کے معنیٰ میں بھی آتا ہے[2]

فائدہ: ظن مطلق کا بالمقابل یقین ہے اسی لئے کہا گیا وما نحن بمستیقنین اور ہم نہیں یقین کرنے والے کہ قیامت قائم ہو۔

فائدہ: جنہوں نے ما ھی الا حیاتنا الدنیا الخ کہا تھا شاید وہ اور تھے اور اس کے قائل کوئی اور کیوں کہ قیامت کے بارے میں کافروں کے کئی گروہ تھے

(۱) بعث و نشر کا یقینی طور انکار کرنے والے یہ وہی ہیں جو آیت اُولیٰ میں مذکور ہیں۔

(۲) جنہیں شک تھا بوجہ اس کے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے اس وقوع کے متعلق بکثرت شواہد سن چکے تھے اور اسی آیت الٰہی کا ذکر ہے۔

فائدہ: التعریفات میں ہے کہ ظن وہ عقیدہ راجحہ ہے جسمیں نقیض کا احتمال ہے اور یقین و شک ہر دونوں میں مستعمل ہوتا ہے اور یقین بمعنی شک کو زائل کر کے علم کو مضبوط کرنا اور شک کی نفی نظر

---

[1] العروۃ ۱۲

[2] فتح الرحمٰن ۱۲

مجھے یقین ہے کہ آسمان میرے اوپر ہے۔

**سبق:** عاقل پر لازم ہے کہ ان امور پر یقین رکھے جن کی اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے اور ان پر یقین کامل کے ساتھ عقیدہ رکھے۔ مثنوی شریف میں ہے ؎

(۱) وعدہا باشد حقیق و دلپذیر
وعدہا باشد مجازی تاسہ گیر

(۲) وعدہا اہل کرم گنج رواں
وعدۂ نا اہل شد رنج رواں

ترجمہ: (۱) وعدہائے حق لائق اور دل پذیر ہیں مجازی وعدے دو تین دن کے ہوتے ہیں
(۲) اہل کرم (انبیا و اولیا) کے وعدے جاری خزانے کی طرح ہیں نا اہل کے وعدے شطرنج کا کھیل ہیں

**فائدہ:** اس میں شک نہیں کہ اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر وعدہ کی سچائی میں اور کون ہوگا اس نے اہل ایمان یقین والوں سے وعدہ فرمایا ہے کہ انہیں فرح و سرور کا وارث بنائے گا وہ اگرچہ قیامت اور اس کی ہولناکیوں سے خوف میں ہیں لیکن وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت واسعہ سے بھی پر امید ہیں اور ایسی رحمت واسعہ کو نہیں پا سکتے جب تک قیامت کا وقوع نہ ہو کیوں کہ دخول جنت اور اس کے درجات اور اس کی نعمتوں کا حصول اسی پر موقوف ہے

**یقین کے مراتب** (۱) علم الیقین اور یہ علم و ادراک باطنی جو فکر صائب اور استدلال سے حاصل ہوتا ہے یہ مرتبہ ان علماء کیلئے ہے جو غیب کے ساتھ یقین رکھتے ہیں اور وہ اس مرتبہ میں نہیں بڑھ سکتے ہیں جب تک انہیں ارواح قدسیہ سے مناسبت نہ ہو اسے ہی عین الیقین کہا جاتا ہے اور عین یقین کا مرتبہ اس وقت حاصل ہوتا ہے جب معلوم کا مشاہدہ ہو جونہی یہ مرتبہ بڑھتا ہے دوئی کے پردے ہٹ جاتے ہیں اس وقت حق الیقین کا مرتبہ نصیب ہوتا ہے یہی مرتبہ ثالثہ ہے اس مرتبہ کے اضافے کے بعد حجابات نہیں ہوتے عین الیقین کا مرتبہ اولیاء کرام کو نصیب ہوتا ہے اور حق الیقین انبیاء علیہم السلام کو

**فائدہ:** حق الیقین کا ایک باطن ہے اسے حقیقۃ الیقین کہا جاتا ہے یہ صرف اور صرف ہمارے نبی پاک شہ لولاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ خاص ہے۔

**مراتب یقین کے حصول کے اسباب** یہ مراتب یقین مجاہدہ کے بغیر حاصل نہیں ہوتے
(۱) ہمیشہ باوضو رہنا
(۲) تھوڑا کھانا کثرت ذکر ملکوت السموات والارض میں خاموشی سے غور و فکر کرنا
(۳) سنن و فرائض کی ادائیگی،
(۴) ماسوی الحق کا ترک
(۵) نیند کم کرنا (۶) اکل حلال (۷) صدق مقالی۔

اللہ تعالیٰ کی طرف قلب کے ساتھ مراقبہ، یہ معاینہ ومشاہدہ کی چابیاں ہیں اور یہ سب کی سب شریعت نبویہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کی متابعت سے نصیب ہوتی ہیں۔ سالک پر حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہر قول وفعل کی متابعت ضروری اور لازمی ہے۔

## کمال رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک جھلک

حضرت بایزید بسطامی قدس سرہ فرماتے ہیں میری روح تمام ملکوت سے گزری یہانتک کہ بہشت و دوزخ دیکھی لیکن کسی کی طرف التفات نہ کیا اور ہر نبی علیہ السلام کی روح اقدس کو سلام عرض کیا جب رسولِ خدا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روح اقدس کے ہاں پہنچی تو کیا دیکھا کہ بے انتہا ہزاروں آتشیں دریا ہیں اور ہزاروں حجاب نوری دیکھے اگر میں ان کے ایک میں قدم رکھتا تو جل کر راکھ ہوجاتا۔ اس کی ہیبت سے میں مدہوش ہوگیا یہاں تک کہ مجھے کوئی خبر نہ رہی اس کے بعد مجھے بارگاہ حق تعالیٰ میں پیش کیا گیا لیکن میں بارگاہ محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک نہ پہنچ سکا یعنی انسان بقدر خویش خدا تعالیٰ تک تو پہنچ سکتا ہے کیوں کہ حق تعالیٰ ہر ایک کے ساتھ ہے لیکن حقیقت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام تک پہنچنا ناممکن ہے کیونکہ وہ ایک صدر خاص میں ہیں ہاں جب تک لا الٰہ الا اللہ کی وادی طے نہ کرو گے محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو طے نہیں کیا جاسکتا یاد رہے کہ ان ہر دونوں وادیوں کی حقیقت ایک ہے یعنی وہ ایک دوسرے سے جدا نہیں۔ یہاں (بارگاہ حق میں) بایزید بسطامی قدس سرہ نے عرض کی الٰہی جو کچھ میں نے دیکھا خودی سے دیکھا جب تک یہ خودی موجود ہے تجھ تک نہیں پہنچا جاسکتا براہِ کرم مجھے خودی سے آزاد فرما اور اس سے مجھے چارہ کار نہیں اب میں کیا کروں۔ فرمان ہوا کہ اے بایزید اگر تم خودی سے نجات چاہتے ہو تو میرے دوست حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت میں خود کو وابستہ کرو اور ان کی قدموں کی خاک کو اپنی آنکھوں کا سرمہ بناؤ اور ان کی متابعت میں راسخ قدم رہو۔

**سبق:** اس سے ثابت ہوا کہ تصدیق قوی تر ہتھیار اور متابعت سے قربت کا وافر اور اکثر حصہ نصیب ہوتا ہے اس سے منکروں اور کافروں کا حال معلوم ہوا کہ وہ کتنا بعد وفراق میں ہیں ہم اللہ تعالیٰ خلاق سے پناہ مانگتے ہیں۔

## اختتام پارہ ۲۵

حضرت صاحب روح البیان قدس سرہ نے فرمایا یہاں پچیسواں پارہ ختم ہوا اور اس کے بعد چھبیسواں پارہ شروع ہوتا ہے۔

## تبصرہ اویسی غفرلہ

چونکہ پاروں کی تقسیم زمانہ خیر القرون کے بعد کی تقسیم ہے اسی لئے یہ بدعت حسنہ ہے یہی وجہ ہے کہ ممالک اسلامیہ میں پارہ کے اختتام و

ابتدا میں اختلاف ہے چنانچہ سعودیوں نے ابھی قرآن مجید شائع کیا ہے اس میں اس اختلاف کو صاف دیکھا جا سکتا ہے اور میں نے حرم نبوی علی صاحبہا السلام میں سلطان عبدالحمید کے دور کا مطبوعہ قرآن مجید دیکھا ہے اس میں بھی پاروں کے اختتام و ابتدا کا اختلاف ہے۔ [1]

# سعودی و ترکی قرآن مجید پاروں کے اختتام و آغاز کی فہرست

## نقشہ

| نام پارہ | آغاز | اختتام |
|---|---|---|
| ۶ | | ما تخذوھم اولیاء و لکن کثیرا منھم فاسقون |
| ۷ | تجدن اعداوة للذین الخ | |
| ۱۳ | | ولیذکر اولو الالباب |
| ۱۴ | الر تلک آیات الکتاب | |
| ۱۹ | | بل انتم قوم تجھلون |
| ۲۰ | فما کان جواب قومہ | واللہ یعلم ما تصنعون |
| ۲۱ | ولا تجادلوا اھل الکتاب | |
| ۲۲ [1] | | بما غفرلی |
| ۲۳ | وما انزلنا علی قومہ | [2] |

**تفسیر عالمانہ** وبدا لھم (اور ان کے لئے ظاہر ہوں گی) یعنی کافروں کو آخرت میں ظاہر ہونگی سیئات ما عملوا ان کے اعمال کی برائیاں ور یہ اضافۃ الصفۃ الی الموصوف کے قبیل سے ہے یعنی ان کے بُرے اعمال جیسے بھی ہیں قیامت میں ڈراؤنی اور قبیح صورتوں میں ظاہر ہوں گے تو ان کے برے انجام کا معائنہ کریں گے۔

فائدہ: اس سے شرک اور وہ معاصی مراد ہیں جن کی طرف طبائع و نفوس مائل ہیں اور دل سے چاہتے اور انہیں اچھا سمجھتے ہیں لیکن قیامت میں وہ بری اور قبیح شکلوں میں ظاہر ہوں گے۔ مثلاً حرام خنزیر کی صورت میں اور حرص چوہے اور چیونٹی کی صورت میں اور شہوت گدھے اور چڑیا کی صورت میں اور غضب

---

[1] پرانے نسخے اسی طرح ہیں جیسے ہمارے (پاکستان) کے (اویسی غفرلہ)

[2] اضافہ اویسی غفرلہ:

فہد شیر (چیتا) کی صورت میں اور بخل کتے کی صورت میں اور کینہ اونٹ کی صورت میں اور زبان سے کوئی ایذاء دینا سانپ کی صورت میں طعام اور پینے اور نیند کی خواہش بھینس اور گلائے کی صورت میں اور عجب بندر کی صورت میں اور لواطت ہاتھی کی صورت میں اور حیلہ لومڑی کی صورت میں اور رات کو چوری کرنا دلق و ابن عرس کی صورت میں اور رُبا (سود خواری) اور جھوٹا دعوٰی کوے اور عقعق الد بوم کی صورت میں اور لہو و لعب کی چیزوں سے کھیل تماشا مرغ کی صورت میں اور بے فائدہ فکر جوئیں اور چیچڑوں کی صورت میں اور بنیٹر (عورتوں کا موتی پرونا) گیدڑ کی صورت میں اور علم بے عمل سوکھے درخت کی صورت میں اور حق راہ چھوڑنا ٹیڑھا چہرہ یعنی چہرے کو گدی کی طرف پھیر دینے کی صورت میں غرضیکہ برے اعمال مختلف بری صورتوں میں ظاہر ہوں گے اسی لئے دنیا کو کھیتی کہا گیا ہے کہ جو کچھ بوؤگے وہی اٹھاؤگے برے اعمال کی بری سزا ہوگی یہ بھی ہے کہ سیات سے ان کی سزا مراد ہو جیسا کہ کہا گیا ہے جزاء سیئۃ سیئۃ برائی کی اس کی مثل بری سزا ہوگی اپنے سبب کی وجہ سے اس طرح موسوم ہوئی۔

وحاق بھم اور انہیں محیط ہوگا اور ان پر نازل ہوگا۔

**حل لغات** ابوحیان نے فرمایا "حیق" کا اطلاق مکروہ امر پر ہوتا ہے مثلاً کہا جاتا ہے "حاق" بہ یحیق حیقاً وحیوقاً یعنی اسے گھیرا "احاق" کی طرح "الحیق" فعل مکروہ کی وجہ سے انسان کو گھیرنا "ما کانوا بہ یستھزؤن وہ جو اس کے ساتھ استہزا کرتے تھے یعنی جزا و عقاب سے انکار کرتے ہوئے مذاق اڑاتے" وقیل" اللہ تعالیٰ کی جانب سے انہیں کہا جائے گا "الیوم" آج یعنی قیامت کے دن ننسا کم ہم تمہیں بھلادیں گے یعنی عذاب میں تمہیں بھولے ہوئے کی طرح چھوڑ دیں گے ضمیر خطاب میں استعارہ بالکنایہ ہے ان کی بھلائیے ہوئے سے تشبیہ دے کر عذاب میں چھوڑ کر اور ان سے لاپرواہی کرتے ہوئے جیسا کہ نسیان کا قرینہ بتاتا ہے۔ کما نسیتم لقاء یومکم ھذا جیسا کہ تم نے اسی دن کی ملاقات کو بھلایا تھا یعنی جیسے تم نے اس کو متروک کر رکھا تھا اور اس کی تمہارے ہاں کوئی وقعت نہ تھی یعنی نہ اس پر ایمان لائے اور نہ اس کے لئے کوئی نیک عمل کیا۔

فائدہ: لقاء کی اضافت یوم کی طرف اضافۃ المصدر الی ظرفہ کے قبیل سے ہے، دراصل عبارت یوں تھی نسیتم لقاء اللہ وجزائہ فی یومکم ھذا (اللہ تعالیٰ کے ملنے اور اسی دن جزا ملنے کو تم بھول گئے۔ الیوم مفعول بہ کے قائم مقام ہے یعنی "ملقیا" کے ہم معنی ہوگیا ہے۔

فائدہ: اس میں اشارہ ہے کہ انہوں نے دنیا میں نسیان بویا اسی لئے آخرت میں ثمرہ نسیان کا پائیں گے۔

---

ے دونوں جانور ہیں۔

۱۔ اگر بد کنی چشم نیکی مدار
که ہرگز نیارد گز انگور بار

۲۔ درخت زقوم ار بجان پروری
مپندار ہرگز کزو برخوری

۳۔ رطب ناورد چوب زہرہ بار
چہ تخم افگنی بر ہمان چشم دار

ترجمہ : ۱۔ اگر برائی کرتے ہو تو نیکی کی امید نہ رکھو اس لئے کہ جھاؤ انگور کا پھل نہ دے گی۔
۲۔ زقوم کے درخت جتنا ہی محبت سے پالو اس سے پھل کی امید نہ رکھو۔
۳۔ زہرہ بار کی لکڑی کھجور تر نہ لائے گی جیسا بیج بوؤ گے اسی کی امید رکھو۔

وماواکم النار اور تمہارا ٹھکانا جہنم ہے کیوں کہ وہ اس کا ٹھکانہ ہے جو ہمیں بھول گیا جیسے بہشت اس کا ٹھکانا ہے جس نے ہمیں یاد کیا وما لکم من ناصرین۔ اور تمہارا کوئی مددگار نہیں یعنی تمہارے کسی ایک کے لائق نہیں کہ تمہارا کوئی ایسا مددگار ہو جو تمہیں دوزخ سے چھٹکارا دلا سکے۔ ذلکم وہ عذاب بانکم اس سبب سے ہے کہ اتخذ تم آیات اللہ ھزوا تم نے آیاتِ الٰہی کو ٹھٹھہ مخول بنایا اور نہ ان میں غور وفکر اور قبول کرنے کے لئے سر اٹھا کر دیکھا وغرتکم الحیوۃ الدنیا اور تمہیں دھوکہ میں ڈالا حیوٰۃ دنیا نے کہ تم نے گمان کیا کہ حیوٰۃ دنیا کے سوا اور کوئی حیاۃ نہیں ہے

نوشتہ اند بر ایوان جنۃ الماوی
کہ ہر کہ عشوہ دنیا خرید وای بوے

ترجمہ : جنۃ الماویٰ کے محل پر لکھا گیا ہے کہ جس نے دنیا کا عیش وعشرت خریدا اسے افسوس

فالیوم لا یخرجون منھا تو آج کے دن اس سے نہیں نکالے جائیں گے یعنی دوزخ سے خطاب سے غیبت کی طرف التفات میں خبر دینا ہے کہ وہ اس لائق نہیں کہ ان سے خطاب کیا جائے اس سے ان کی اہانت وتحقیر مطلوب ہے یا اشارہ ہے کہ انہیں خطاب سے ہٹاتے ہی دوزخ میں پھینک دیا گیا ولا ھم یستعتبون اور نہ وہ معاف کئے جائیں گے یعنی ان سے یہ مطالبہ نہ ہوگا کہ وہ رب تعالیٰ کو طاعت سے راضی کر سکیں کیوں کہ اب وقت نکل گیا۔

**تفسیر صوفیانہ** اس میں اشارہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے مخلصین پر بعض آیات ظاہر فرمائیں جب منکرین کو دیکھا کہ وہ اس کا مذاق اڑا رہے ہیں جیسے ہر زمانہ میں ایسے لوگوں کی عادت

ہے۔ اللہ تعالیٰ کی وصیت قبول نہ کرنے پر انہیں دنیا نے دھوکہ دیا اسی لئے فرمایا کہ تمہیں حیاۃ دنیا دھوکہ نہ دے آج وہ قہر الٰہی کی نار سے نہیں نکل سکتے کیوں کہ وہ اس میں خود حرص و شہوات کے قدموں سے داخل ہوئے اسی لئے اب وہ قدم ایمان و عمل صالح کے ساتھ جنت کی طرف رجوع کرنے کیلئے معاف نہیں کئے جائیں گے۔

## تفسیر عالمانہ

وللہ الحمد خاص اللہ تعالیٰ کے لئے حمد ہے۔ رب السمٰوٰت ورب الارض ورب العالمین وہ آسمانوں اور زمینوں اور جملہ عالم کا پروردگار ہے ارواح کا بھی اجسام کا بھی ذوات کا بھی صفات کا بھی تو کوئی بھی مستحق نہیں سوائے اسکے۔

فائدہ: لفظ رب کا تکرار تاکید اور متنبہ کرنے کے لئے ہے کہ اس کا رب بطریق اصالت کے ہر لحاظ سے اسی کو لائق ہے ولہ الکبریا فی السمٰوٰت والارض اسی سے ہے کبریائی یعنی عظمت و قدرت و سلطنت و عزت کیوں کہ زمین و آسمان میں اسی کے آثار و احکام ہیں۔ ضمیر کے ساتھ ذکر کرنے میں شان کبریائی کی تفخیم و تعظیم کا اظہار مراد ہے۔ وھو العزیز وہ ایسا غالب ہے کہ اس پر کسی کا غلبہ نہیں "الحکیم" وہ اپنی قضاء و قدر میں حکیم ہے اسی لئے اسی کی حمد کرو کیوں کہ وہ حمد کا مستحق ہے اور اس کی کبریائی بیان کرو کیوں کہ کبریائی کا وہی حق دار ہے اور اسی کی اطاعت کرو کیوں کہ وہی ہر شے پر قادر ہے اور اسکی ہر صنعت میں ہزاروں بڑی حکمتیں ہیں۔

## حدیث شریف

اللہ تعالیٰ کی تین چادریں ہیں۔

(۱) عزت کی،

(۲) کبریائی کی

(۳) رحمت کی جو اللہ تعالیٰ کے سوا کسی دوسرے سے عزت کا خواہاں ہوا تو اسے اللہ تعالیٰ ذلیل کرتا ہے۔ اسی وجہ سے فرمائے گا ذق انک انت العزیز الکریم عذاب چکھ اس لئے کہ تو اپنے خیال میں عزت والا اور مکرم تھا۔ جو تکبر کرتا ہے تو وہ گویا اللہ تعالیٰ سے منازعت کرتا ہے اسی لئے فرمایا کہ وہ میرے ساتھ نہ جھگڑے کہ اسے بہشت میں داخل کردں اور جو لوگوں پر رحم کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر رحم فرماتا ہے اسی لئے فرمایا کہ میں اسے ایسی چادر پہناؤں گا جس کا مستحق ہے۔

## حدیث قدسی شریف

میں ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کبریائی میری چادر ہے اور عظمت میری ازار ہے جو بھی مجھ سے ان دونوں میں کوئی ایک چھینتا ہے میں اسے دوزخ میں

داخل کروں گا۔

**سبق** بندے پر لازم ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے اخلاق اپنائے لیکن محال ہے کہ یہ دونوں صفات عمل میں لائے کیوں کہ یہ ازلی ابدی ہیں اسی کے ساتھ خاص ہیں ان دونوں میں کسی قسم کا تغیر نہیں ہو سکتا ہاں بندوں کی عادات میں تغیر ہوتا رہتا ہے کیوں کہ ان کی ابتداء وانتہا ہے اور ان کی کوئی ابتدا کرنے والا اور لوٹانے والا ہے۔

**نکتہ:** بعض مشائخ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے لئے رداء وازار کا اطلاق فرمایا لیکن قمیص وشلوار کا استعمال نہیں فرمایا اس لئے کہ دونوں سلی ہوئی نہیں ہوتیں اگرچہ بُنی ہوئی ہوں اسی لئے وہ بسیط (فراخ کھلی) ہو سکتی ہیں بخلاف قمیص وشلوار کے کہ وہ دونوں سلی ہوئی ہوتی ہیں اور ان میں ترکیب ہے یہی وجہ ہے کہ مرد حاجی کو حکم ہے کہ وہ احرام کی چادریں سلی ہوئی استعمال نہ کرے بخلاف عورت کے وہ سلے ہوئے کپڑے پہن سکتی ہے اس لئے کہ مرد اگرچہ مرکب پیدا کیا گیا ہے لیکن وہ بساطۃ (فراخی) کو قریب تر ہے اور عورت مرد سے پیدا کی گئی ہے اور صرف اپنے مرد کیلئے خاص ہے اسی لئے وہ بسائط سے بعید رکھی گئی ہے خلاصہ یہ کہ سلی ہوئی شے میں ترکیب ہے اس لئے عورت کو حکم ہے کہ وہ اپنی اصل پر رہے مرد کے رنگ ڈھنگ کی طرف رجوع نہ کرے اور مرد کو حکم ہے کہ ترکیب سے ہٹ کر بساطۃ کی طرف رجوع کرے۔

**نکتہ:** حمد کی کبریائی پر تقدیم میں اشارہ ہے کہ حمد کرنے والوں پر لازم ہے کہ جب وہ اللہ کی حمد کریں تو یہ ذہن میں تصور لائیں کہ وہ اللہ تعالیٰ اعلیٰ واکبر ہے اس سے کہ اس کی وہ حمد کر سکیں جو انعام کے لائق ہو بلکہ وہ حمد کرنے والوں کی حمد سے اکبر واعلیٰ ہے اور اس کی نعمتیں اتنا بے شمار ہیں کہ شکر کرنے والے ان کا شکر نہیں کر سکتے۔

**تفسیر صوفیانہ** بعض اکابر نے فرمایا کہ الکبریاء بمعنی رب تعالیٰ کو قید جہات وتحویلات یعنی علمیہ واعتقادیہ متنوعہ کی قید سے بحسب المراتب منزہ جاننا ایسے ہی احکام حصر کے ظاہر اور باطن سے بھی منزہ جاننا اسکی معرفت ایسے امور سے متحقق نہیں ہوتی ہاں خوش قسمت انسان کو سر عبادت المشروعہ وسر التوجہات الکونیہ الی الحضرۃ الربوبیۃ سے عرفان حاصل ہو سکتا ہے

**فائدہ:** شیخ الاسلام خواہرزادہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اللہ اکبر کا معنیٰ یہ ہے کہ اس کا حق طاعت سے کچھ حاصل ہو سکتا ہے اگرچہ اس کا حق اس سے بھی اعلیٰ ہے جیسا کہ فرشتے کہتے ہیں ما عبدناک حق عبادتک ہم نے تیری عبادت کا حق ادا نہیں کیا۔

**مسئلہ:** جامع المضمرات میں ہے کہ اللہ اکبر کا یہ معنیٰ نہیں کہ وہ کسی غیر سے اکبر ہے بلکہ اپنے کل ماسوا سے اکبر ہے وہ اپنے انوار قدرت کا ایک نور ہے۔

**حکایت:** کسی نے حضرت جنید بغدادی رحمہ اللہ تعالیٰ کے سامنے چھینک کر الحمدللہ پڑھا تو حضرت جنید قدس سرہ نے فرمایا" الحمدللہ رب العالمین کہنا چاہیے کیوں کہ یہی قرآن کے موافق ہے اس شخص نے کہا کہ کیا عالم کا کوئی وجود ہے جسے اللہ تعالیٰ کے ساتھ اس کا ذکر کیا جائے، اس معنیٰ پر اللہ اکبر کا معنیٰ یہ ہے کہ وہ اس سے اکبر ہے کہ اسے حواس سے ادراک کیا جا سکے یا اس کے جلال کو عقل و قیاس سے سمجھا جا سکے بلکہ وہ تو اس سے اکبر ہے کہ اس کا غیر اس کے جلال کا ادراک کر سکے بلکہ وہ اس سے اکبر ہے کہ اسے اس کے سوا کوئی پہچان سکے کیوں کہ اللہ تعالیٰ کو سوائے اس کے اور کوئی نہیں پہچانتا۔

**فائدہ:** بعض فضلاء نے فرمایا صحیح وہ ہے جو محققین کا مذہب ہے کہ اکبر افعل التفضیل ہے جب اس کا اللہ تعالیٰ پر اطلاق ہوگا تو معنیٰ میں معرف باللام کی طرح ہو یعنی معنی یہ ہوگا کہ صرف اللہ تعالیٰ ہی اکبر ہے یہاں لفظ من کے مقدر کرنے کی ضرورت نہیں کیوں کہ اگر من مقدر ہو تو معنیٰ یہ ہوگا کہ اصل کبریائی میں اس کا کوئی اور بھی شریک ہے اور وہ اس سے منزہ ہے کہ اس کا کوئی کسی صفت میں شریک ہو اور اس کا تصور ہی نہیں ہو سکتا کیوں کہ کبریائی صرف اسی کے ساتھ ہے بلکہ اس کا ماسوا تو ذلت اور احتیاج سے موصوف ہے۔ بلکہ تمام اسی کے محتاج ہیں چہ جائیکہ اس کے غیر کو مجازی طریقہ سے کبریائی مانی جائے نہ ہی کسی کو عظمت و کبر حاصل ہو سکتا ہے اور یہ صفت صرف اور صرف اسی کو خاص ہے بلکہ کوئی اس صفت سے موصوف ہونا چاہے تو یہ صفات اس کے لئے مذموم و مقبوح ہوں گی اسی لئے وہ منزہ ہے کہ کوئی بھی کسی صفت میں اس کا شریک ہو سکے خلاصہ یہ کہ افعل التفضیل اس کے لئے محض مبالغہ و کمال مطلق کیلئے ہے تاکہ ثابت ہو کہ اس صفت میں اس کا غیر کوئی بھی شریک نہیں۔

**مسئلہ:** یہی وجہ ہے کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عید کی تکبیروں میں کبھی کبھی اضافہ فرمایا کرتے مثلاً کبھی چھ بار کبھی ان سے زائد[1]۔

**نکتہ:** اہل عرب کے قبائل عیدوں کے اجتماع میں مطالعہ جمال کا مطالعہ کرتے اور اس کی بہت سے عظمت و بزرگی کا اظہار کرتے اسی لئے حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے سے کبریائی کی نفی کر کے صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے لئے ثابت فرمایا اور پھر ان کی تعداد معین نہ تھی۔ جن سے اطمینان قلبی حاصل ہوا اتنا قدر بڑھایا

---

[1] فقیر کے رسالہ "قران السعدین فی تکبیرات العیدین" میں اس کی تفصیل دیکھئے۔ (اویسی غفرلہ)

جاتا ہے ۔[1]

**حکایت** کشف الاسرار میں ہے کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کو اطلاع ملی کہ آپ کا صاحبزادہ انگشتری پہنے ہوئے ہے جس کی قیمت ہزار درہم ہے آپ نے صاحبزادہ کو لکھا کہ اے عزیز میں نے سنا ہے کہ تم نے انگشتری خریدی ہے جس کا نگینہ ہزار درہم کا ہے میں حکم دیتا ہوں کہ اسے بیچ کر ہزار بھوکوں کو کھانا کھلاؤ اگر انگشتری پہننی ہے تو معمولی قیمت کی پہن لے اور اس پر لکھدے رحم اللہ امرأ عرف قدر نفسہ اللہ تعالیٰ اس بندے پر رحم کرے جو اپنی قدر وقیمت جانتا ہے اس لئے کہ تیری انگشتری تیری بڑائی پر دلالت کرتی ہے اور بڑائی صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے لائق ہے

۱ : مرا و را سزد کبریا و منی
کہ ملکش قدیمست و ذاتش غنی

۲ : یکے را بسر بر نہد تاج بخت
یکے را بخاک اندر آرد ز تخت

۳ : بتہدید اگر برکشد تیغ حکم
بمانند کروبیان صم و بکم

۴ : بدرگاہ لطف و بزرگیش بر
بزرگان نہادہ بزرگی ز سر

۵ : بدر د یقیں پردہائے خیال
نماند سرا پردہ الا جلال

ترجمہ ۱ : اسی کو بڑائی اور میں ہونا لائق ہے کہ اس کا ملک قدیم اور اس کی ذات غنی ہے۔
۲ : کسی کے سر پہ بخت کا تاج رکھتا ہے کسی کو تخت سے مٹی (قبر) میں لاتا ہے۔
۳ : تہدید سے حکم کی تلوار اٹھاتا ہے تو کروبی (فرشتے) بہرے گونگے، کھڑے رہ جاتے ہیں۔
۴ : اس کی بزرگی کے درگاہ میں اس کے لطف سے بزرگوں نے سر زمین پر رکھے ہوئے ہیں۔
۵ : یقین تمام پردے طے کرلیتا ہے سوائے پردۂ جلال کے۔

**سبق** یعنی کوئی پردہ باقی نہ رہے گا سوائے حجابات عظمت وردائے کبریائی کے کیوں کہ وہ ہمیشہ بلند رہے گا ورنہ انسان کا وجود تو لاشی ہو کر ملک عدم سے لاحق ہوگا اسے ذوق و وجدان

---

[1] یہ ابتدائے اسلام میں ہوتا ہوگا ورنہ عیدین میں صرف اور صرف چھ تکبیرات زائدہ ہیں اور بس۔
اویسی غفرلہ

سے اچھی طرح پہچان لے۔

بفضلہ تعالیٰ پارہ ۲۵ ۲۷ شب رمضان المبارک ۱۴۰۷ھ بوقت ۴ بجے بعد سحری بحالت اعتکاف مسجد نبوی شریف باب مجیدی کے ستون ۲ بجانب غرب) کے ترجمہ سے فراغت پائی۔

الحمد للہ علی احسانہ العمیم والصلوٰۃ والسلام علی حبیبہ الکریم الرؤف الرحیم۔ وعلی آلہ واصحابہ وحزبہ العظیم۔

ھذا آخر مارقمہ قلم الفقیر القادری ابی الصالح

محمد فیض احمد

الاویسی الرضوی غفرلہ ربہ القوی

(بہاولپور)

# فہرست


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| رکوع اول مع ترجمہ | ۲ |
| الیہ یرد۔ تفسیر عالمانہ | ۳ |
| حکایت ابو منصور ماتریدی | ۴ |
| و یدعو ایناد یلیم تفسیر عالمانہ | ۴ |
| تقریر وحدۃ الوجود | ۵ |
| حکایت ذوالنون مصری | ۵ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۶ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۷ |
| تفسیر عالمانہ | ۷ |
| فوائد تفسیر | ۸ |
| صاحب روح البیان کی تحقیق | ۹ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۱۰ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۱ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۲ |
| احادیث | ۱۳ |
| عالم کبیر در انسان | ۱۴ |
| تقریر دوم وسوم | ۱۵ |
| تاریخ اختتام تفسیر سورۃ حٰم السجدۃ | ۱۶ |
| سورۃ الشوریٰ رکوع اول | ۱۷ |
| ترجمہ مع تفسیر عالمانہ | ۱۸ |
| تفاسیر حٰم عسق | ۱۹ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| علم القرآن ۱۳۰۰ھ کے فتنے | ۲۰ |
| تحقیق امام احمد رضا خان بریلوی (حاشیہ) | ۲۱ |
| حاشیہ امام احمد رضا تحقیق قیام قیامت | ۲۲ |
| بچوں کو لا الٰہ الا اللہ کی تعلیم کا نکتہ | ۲۳ |
| حٰم عسق کی تفسیر صوفیانہ | ۲۳ |
| لہ ما فی السمٰوٰت الخ تفسیر عالمانہ | ۲۴ |
| یستغفرون لمن فی الارض تفسیر عالمانہ | ۲۶ |
| تفسیر صوفیانہ | ۲۶ |
| والذین اتخذوا تفسیر عالمانہ | ۲۷ |
| تفسیر صوفیانہ | ۲۸ |
| وکذٰلک اوحینا تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۹ |
| وتنذر یوم الجمع الخ تفسیر عالمانہ | ۲۹ |
| تفسیر صوفیانہ | ۳۰ |
| احادیث مبارکہ | ۳۰ |
| ولو شاء اللہ الخ تفسیر عالمانہ | ۳۱ |
| تفسیر صوفیانہ | ۳۲ |
| ام اتخذوا من دونہ الخ تفسیر عالمانہ | ۳۲ |
| قوم یونس علیہ السلام کے ایک عالم کا واقعہ | ۳۳ |
| وھو یحیی الموتٰی الخ تفسیر صوفیانہ | ۳۴ |
| رکوع ۲۔ وما اختلفتم الخ | ۳۵ |
| ترجمہ اردو | ۳۶ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| وما اختلفتم الخ تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۳۷ |
| فاطر السموٰت والارض تفسیر عالمانہ | ۳۸ |
| فرقہ مشتبہ کا تعارف مع حاشیہ دیوبندی فرقہ اس کی شاخ | |
| لہٗ مقالید السموٰت والارض الخ تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۴۳ |
| بحق فلاں کا اثبات اور وہابیوں کا رد | ۴۴ |
| شرع لکم من الدین الخ تفسیر عالمانہ | ۴۵ |
| تقلید کی تاکید اور حکایت حکیم | ۴۶ |
| ملفوظ علی المرتضیٰ | ۴۷ |
| شرائع احکام انبیاء علیہم السلام | ۴۷ |
| تفسیر عالمانہ | ۴۸ |
| کبر علی المشرکین تفسیر عالمانہ | ۴۸ |
| اللہ یجتبی الخ تفسیر صوفیانہ | ۴۹ |
| وما تفرقوا الخ تفسیر عالمانہ | • |
| اشارہ امور غیبیہ ورد فرقہ دیوبندیہ | ۵۱ |
| صلح کلیوں کو کوڑا اور ابن المبارک کو عتاب الٰہی | ۵۲ |
| فاستقم کما امرت کا شان نزول | ۵۳ |
| اللہ ربنا و ربکم تفسیر عالمانہ | ۵۴ |
| ابراہیم بن ادھم کے چھ نسخے | ۵۵ |
| تفسیر عالمانہ | ۵۶ |
| تفسیر | ۵۶ |
| میزان عدل محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں | ۵۸ |
| مجلت کی اقسام | ۶۰ |
| ایمان و تصدیق کی شرح | ۶۱ |
| حب رسول اصل الاصول ہے | ۶۱ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| سنّی کو مژدۂ بہار | ۶۱ |
| علم کی فضیلت | ۶۱ |
| تفسیر عالمانہ | ۶۲ |
| تفسیر صوفیانہ | ۶۳ |
| مؤذن گمراہ ہوگیا | ۶۵ |
| اسم لطیف کے فوائد | ۶۵ |
| رکوع ۲ من کان یرید الخ | ۶۷ |
| ترجمہ اردو | ۶۸ |
| حکایت۔ گندم کی بجائے جو بوئے | |
| من کان یرید الخ تفسیر صوفیانہ | ۶۹ |
| ام لہم شرکاء الخ تفسیر عالمانہ | ۷۳ |
| لاحول الخ پڑھنے سے تونگری | ۷۴ |
| قصیدہ بردہ کا ایک شعر مع شرح از صاحب | ۷۵ |
| روح البیان و اُویسی منزلہ | ۷۵ |
| وتری الظالمین الخ تفسیر عالمانہ | ۷۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۷۷ |
| تین چیزوں سے بینائی تیز | ۷۷ |
| تفسیر عالمانہ | ۷۸ |
| حکایت | ۷۹ |
| قل ما اسئلکم کا شان نزول | ۷۹ |
| تفسیر الا المودۃ فی القربیٰ | ۸۰ |
| قرابت نبوی کی محبت ورد شیعہ وخارجی | ۸۱ |
| اہل بیت کے فضائل | ۸۱ |
| آل محمد کون ہیں اور رد شیعہ | ۸۲ |

| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
| تمام کلمہ گو آل نبی ہیں | ۸۲ |
| زیارت رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا واقعہ | ۸۲ |
| ومن یقترف حسنۃ تفسیر عالمانہ | ۸۳ |
| ام یقولون افتراہ تفسیر عالمانہ | ۸۴ |
| منکرین اولیاء و عصمت اولیاء | ۸۵ |
| تفسیر عالمانہ | ۸۵ |
| حب اولیاء سے نجات | ۸۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۸۷ |
| تفسیر صوفیانہ | ۸۸ |
| ابراہیمی نسخے برائے سالک | ۸۹ |
| تین بار دعا مانگنے کا ثبوت | ۹۰ |
| حکایت اور اس کا رد | ۹۱ |
| فیصلہ روح البیان وتائید اہلسنت | ۹۲ |
| حضرت شبلی کا زالا وجد | ۹۳ |
| تفسیر عالمانہ | ۹۴ |
| تفسیر صوفیانہ | ۹۴ |
| تفسیر عالمانہ | ۹۴ |
| ذوالنون بالاذبھی اور فقیر درویش بھی تھے | ۹۵ |
| ولی اللہ کے بے ادب کے ساتھ اللہ کی جنگ | ۹۶ |
| بندوں کے احوال و اطوار کے فوائد | ۹۷ |
| اصحاب صفہ کی اپیل پر آیت کا نزول | ۹۷ |
| تفسیر عالمانہ | ۹۸ |
| عرش کے نیچے دریا | ۹۹ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۰۰ |

| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
| تفسیر عالمانہ | ۱۰۱ |
| صاحب روح البیان کی تحقیق کہ ملائکہ | ۱۰۲ |
| مختلفۃ الاحوال ہیں۔ | ۱۰۲ |
| حشر کے احکام | ۱۰۳ |
| رکوع ۳۔ وما اصابکم الخ | ۱۰۴ |
| ترجمہ اردو | ۱۰۵ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۰۵ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۰۶ |
| حکایت سلیمان دارانی | ۱۰۷ |
| سکرات نبوی سے امت کو اجر و ثواب | ۱۰۸ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۱۰ |
| یولیتھن کا لغوی تحقیق | ۱۱۱ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۱۲ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۱۱۳ |
| للذین آمنوا کا شان نزول | ۱۱۴ |
| حکایت ہارون الرشید کے زاہد بیٹے کی | ۱۱۵ |
| ابن السماک اور بادشاہ | ۱۱۶ |
| ملفوظ جنید اور عالم و درویش کا حال | ۱۱۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۱۷ |
| بعض سے کبائر سے شرک کی تو رازی نے تردید کر دی | ۱۱۷ |
| تفصیل کبائر | ۱۱۸ |
| حرم کا الحاد تا سیخین کر گالی دینا | ۱۲۰ |
| سرود گانے کی تحقیق اور کبائر کا شمار تا تکبر | ۱۲۰ |
| کبائر از عجب تا مشت زنی اور اس کی مذمت | ۱۲۱ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| کیا مراد عیوب کا بیان تا کاہن کی تصدیق | |
| کیا مراد شطرنج تا بے ریش لڑکے کو دیکھنا | ۱۲۳ |
| حکایت محمد بن الحسن اور امام ابوحنیفہ | ۱۲۴ |
| بے ریش کو بری نگاہ سے دیکھنے والے کا چہرہ سیاہ | |
| ایک نبی علیہ السلام کو تین احکام خداوندی | ۱۲۵ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۱۲۶ |
| نماز کے مسائل عجیبہ | ۱۲۷ |
| اسلام کا مدینہ میں پہلا دار المشورہ | [illegible] |
| استخارہ ومشورہ | ۱۲۸ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۲۸ |
| حکایت | ۱۲۵ |
| فرمان شبلی | ۱۲۹ |
| بوبکر صدیق نے تمام اثاثہ لے کر ٹاٹ پہن لیے | ۱۳۰ |
| بی بی فاطمہ نے چادر [illegible] | ۱۳۰ |
| شبلی وبغدادی کی عجیب باتیں | ۱۳۰ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۳۲ |
| تفسیر عالمانہ | |
| لمن عفا واصلح الخ کا شان نزول برائے صدیق اکبر | ۱۳۵ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۳۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۳۶ |
| حکایت حسن بصری | ۱۳۸ |
| ملفوظ ابوسعید | ۱۳۸ |
| واقعہ بی بی عائشہ اور بی بی فاطمہ رضی اللہ عنہا | ۱۳۸ |
| مناظرہ عائشہ اور بی بی زینب | ۱۳۹ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| رکوع ۴ - ومن یضلل اللہ الخ | ۱۴۰ |
| اردو ترجمہ | ۱۴۱ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۴۲ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۴۳ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۱۴۳ |
| بوڑھے اور نوجوان کا حج | ۱۴۵ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۴۵ |
| ملفوظ جنید اور تفسیر صوفیانہ آیت مذکور | ۱۴۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۴۶ |
| اسم حفیظ کی تحقیق | ۱۴۷ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۴۸ |
| ملفوظ سیدنا علی رضی اللہ عنہ | ۱۴۹ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۵۰ |
| الاناث کی تحقیق اور زمانہ جاہلیت | ۱۵۱ |
| او یزوجهم ذکرانا الخ | ۱۵۲ |
| حضور علیہ السلام کی اولاد | ۱۵۳ |
| اولاد کے فضائل | ۱۵۴ |
| یھب لمن یشاء کی تفسیر صوفیانہ | ۱۵۵ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۵۵ |
| وحی والہام | ۱۵۶ |
| کاشفی صاحب در روح البیان کے تردیدی اقوال | ۱۵۷ |
| او یرسل رسولا الخ کی تفسیر | ۱۵۷ |
| بشر کی صفات۔ تفسیر صوفیانہ | ۱۵۸ |
| آیت بشر کا شان نزول | ۱۵۹ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| شیخ اکبر کی تقریر | ۱۵۹ |
| حکایت | ۱۶۰ |
| نسخہ فناء کلی اور شیخ بقلی رحمہ اللہ | ۱۶۰ |
| شانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم | ۱۶۰ |
| وکذلک اوحینا الخ تفسیر عالمانہ | ۱۶۱ |
| ماکنت تدری پر سوال کے جوابات | ۱۶۲ |
| بیضاوی کی تردید اور تردید از صاحب روح البیان | ۱۶۳ |
| دیگر تردید از صاحب روح البیان | ۱۶۴ |
| صراط اللہ الذی کی تفسیر | ۱۶۴ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۶۵ |
| رد وہابیہ دیوبندیہ وغیرہ | ۱۶۵ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۱۶۵ |
| حکایت حسن بصری والی جمعہ | ۱۶۶ |
| اختتام سورۃ شوریٰ | ۱۶۶ |
| سورۃ الزخرف کا رکوع اول | ۱۶۷ |
| ترجمہ اردو | ۱۶۸ |
| حٰم کی تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۱۶۹ |
| تفسیر انا جعلناہ | ۱۷۰ |
| لوح محفوظ کا تعارف | ۱۷۱ |
| قرآنی علوم۔ حقیقی لوح محفوظ | ۱۷۲ |
| بایزید بسطامی کی تقریر | ۱۷۲ |
| تعینیہ قلب کا نسخہ | ۱۷۲ |
| مریض قلب کا علاج | ۱۷۳ |
| انضرب عنکم۔ تفسیر عالمانہ | ۱۷۳ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| تفسیر صوفیانہ | ۱۷۴ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۷۵ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۷۵ |
| آدمی کی تین حالتیں | ۱۷۵ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۷۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۷۷ |
| دودھ کی برکت اور کرامت اویس قرنی رضی اللہ عنہ | ۱۷۹ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۸۰ |
| تفسیر صوفیانہ | ۱۸۰ |
| سواری پر سوار ہونے کا وظیفہ اور اس کے فضائل | ۱۸۳ |
| تفسیر عالمانہ | ۱۸۴ |
| ام اتخذ تا آخر رکوع | ۱۸۵ |
| رکوع مذکور کا اردو ترجمہ | ۱۸۶ |
| تفسیر عالمانہ اور تعبیر خواب | ۱۸۷ |
| تفسیر عالمانہ وفضیلت عائشہ رضی اللہ عنہا | ۱۸۸ |
| کلمات پُر حکمت اور اہل علم کو پند سودمند | ۱۸۹ |
| علماء کو اور مشائخ کو نصیحت از صاحب روح البیان | ۱۸۹ |
| وجعلوا الملائکۃ تفسیر اور نجومی کی کہانی | ۱۹۱ |
| کراماً کاتبین کی ڈیوٹی اور ان کی رہائش گاہ | ۱۹۲ |
| وقالوا لو شاء الرحمٰن کی تفسیر | ۱۹۳ |
| غلط تقلید اور غیر مقلدین کی مذمت | ۱۹۵ |
| وکذلک وجدنا الخ کی تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۱۹۶ |
| فانتقمنا کی تفسیر عالمانہ | ۱۹۷ |
| ملفوظ سیدنا علی اور حکایات | ۱۹۸ |

| | صفحہ |
|---|---|
| رکوع واذ قال ابراہیم | ۱۹۹ |
| اردو ترجمہ | ۱۹۹ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۰۰ |
| کرم اللہ وجہہ حضرت علی کے لیے کیوں؟ | ۲۰۱ |
| بل متعت کی تفسیر عالمانہ | ۲۰۲ |
| تصدیق کی قسمیں | ۲۰۳ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۰۴ |
| تفسیر عالمانہ | |
| تفسیر صوفیانہ | ۲۰۶ |
| معیشت کئی قسم ہے۔ | ۲۰۶ |
| ولولا ان یکون الناس | ۲۰۸ |
| سوال وہابی | ۲۱۰ |
| جوابات سُنی | ۲۱۱ |
| رکوع ومن یعش الخ | ۲۱۲ |
| ترجمہ اُردو | ۲۱۲ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۱۳ |
| حکایات سلمان جن وغیرہ | ۲۱۳ |
| تفسیر صوفیانہ | ۲۱۴ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۱۵ |
| تفسیر صوفیانہ اورحکایت گمراہ صوفی کی | ۲۱۶ |
| تفسیر اور شان نزول | ۲۱۷ |
| تفسیر صوفیانہ | ۲۱۹ |
| پیر وجمعرات کے دن حضور علیہ السلام کا اعمال امت دیکھنا۔ | ۲۲۰ |
| سُنی مسلک زندہ باد۔ بیان المیلاد النبوی | ۲۲۰ |

| | صفحہ |
|---|---|
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۲۲ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۲۲ |
| عالم بے علم سلسل | ۲۲۳ |
| انسان کئی قسم ہیں۔ | ۲۲۳ |
| تمنائے موسیٰ کہ بن جاؤں امت محمد کی | ۲۲۴ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۲۴ |
| شب اسریٰ امامت امام الانبیاء | ۲۲۵ |
| قیامت میں محبوب بندے کی شان کا مظاہرہ | ۲۲۶ |
| رکوع ولقد ارسلنا موسیٰ الخ | ۲۲۷ |
| ترجمہ اردو | ۲۲۸ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۲۸ |
| تفسیر | ۲۲۹ |
| آیت مذکورہ پر سوالات اوران کے جوابات | ۲۳۰ |
| بادشاہ کی حکایت کہ ایک دن انعام دے گا دوسرے دن قتل کریگا | ۲۳۱ |
| دنیا کے مراتب اورقصہ حاجی کا | ۲۳۲ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۳۲ |
| مصر کی لغوی تحقیق | ۲۳۳ |
| دریائے نیل کا اعجوبہ اورحکایتِ احمق | ۲۳۳ |
| ام انا کی تفسیر | ۲۳۵ |
| انبیاء علیہم السلام جملہ عیوب سے پاک ہیں۔ | ۲۳۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۳۸ |
| تفسیر عالمانہ اوراچانک کی موت | ۲۴۰ |
| اولیاء کرام کی بے ادبی وگستاخی | ۲۴۱ |
| حدیث قدسی ۲۰۱ | ۲۴۲ |
| تفسیر صوفیانہ | ۲۴۲ |

| | صفحہ |
|---|---|
| رکوع ولما ضرب الخ | ۲۴۳ |
| اردو ترجمہ | ۲۴۳ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۴۴ |
| حق سے ہٹنے والے ہی مناظرہ کا چیلنج کرتے ہیں | ۲۴۶ |
| حاشیہ | ۲۴۶ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۴۹ |
| تفسیر صوفیانہ | |
| تفسیر عالمانہ | ۲۵۱ |
| نزول عیسیٰ علیہ السلام اور تردید مرزائیت | ۲۵۰ |
| احادیث نزول عیسیٰ علیہ السلام | ۲۵۱ |
| صاحب روح المعانی کی تحقیق اور مرزائیوں کی تردید | ۲۵۱ |
| آدم علیہ السلام کے بہشت سے اترنے کا | |
| قصہ اور شیطان اور کتا | ۲۵۲ |
| انسان کے پانچ دشمن | ۲۵۲ |
| سوال از وہابی جواب ابن عباس رضی اللہ عنہما | ۲۵۳ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۵۴ |
| قیامت سے عدد | ۲۵۵ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۵۶ |
| تفسیر صوفیانہ | ۲۵۸ |
| دو مسلمانوں اور دو کافروں کی دوستی | |
| دوستانِ خدا کی دوستی کا قیامت میں اعلان | |
| کی احادیث | |
| رکوع - سراپا عبادت | ۲۶۱ |
| اردو ترجمہ | ۲۶۱ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۶۲ |

| | صفحہ |
|---|---|
| تفسیر صوفیانہ | ۲۶۲ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۶۳ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۶۳ |
| ولادت اور وفات امام مالک | ۲۶۵ |
| دیدار الٰہی سے انکار معتزلہ اور اس کا رد | ۲۶۵ |
| ملفوظ امام قشیری اور زبور کا مضمون | ۲۶۶ |
| وحی داؤد علیہ السلام | ۲۶۷ |
| بہشتی اونٹ گھوڑے اور بہشت کے انعامات | ۲۶۷ |
| بہشت کے انعامات کی روایات | ۲۶۷ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۶۹ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۷۰ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۷۱ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۷۲ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۷۳ |
| بیمار نے ڈاکٹر کو تندرست فرمایا | ۲۷۴ |
| رد وہابیہ نجدیہ کون کہتا ہے وہ مر گئے | ۲۷۴ |
| اولیاء بعد وصال بھی فیض پہنچاتے ہیں | ۲۷۵ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۷۵ |
| کراماً کاتبین کے متعلق مسائل و احکام | ۲۷۷ |
| اول کائنات کون؟ | ۲۷۹ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۷۹ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۸۰ |
| بہلول دانا اور رجبہ | ۲۸۱ |
| ابراہیم ابن ادھم نے شاہی چھوڑ دی | ۲۸۱ |
| تفسیر عالمانہ | ۲۸۲ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| ہارون الرشید کا بازار اور آسمانی دریا | ۲۸۲ |
| جنید بغدادی قدس سرہ ایک ولی اللہ کی درگاہ میں | ۲۸۳ |
| ولا یملک الذین یدعون الخ تفسیر عالمانہ | ۲۸۴ |
| تفسیر وقیلہ یارب الخ | ۲۸۴ |
| ملفوظ ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ | ۲۸۶ |
| تاریخ اختتام سورۃ الزخرف شریف | ۲۸۶ |
| سورۃ الدخان کے رکوع اول کی عربی عبارت | ۲۸۷ |
| ترجمہ اردو | ۲۸۸ |
| ختم کی تفاسیر | |
| شعبان مبارک کے فوائد و افضل شہور | ۲۹۱ |
| فضیلت کی وجہ صوفیاء کرام کی عجیب بات | |
| پندرھویں شب شعبان کے اسماء | ۲۹۲ |
| عمر بن عبدالعزیز کی شب بیداری | ۲۹۳ |
| سو رکعت پڑھنے کا طریقہ | ۲۹۳ |
| حسنت واجب | ۲۹۵ |
| پندرھویں شب کو معمول رسول | ۲۹۶ |
| تفسیر عالمانہ اور مناظرہ جبرئیل و میکائیل | ۲۹۶ |
| رحمۃ من ربک تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۹۷ |
| السمیع العلیم | ۲۹۸ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۲۹۸ |
| ملفوظ اویسی رمز اور تحفاولی | ۳۰۰ |
| قریش عرب قحط کی زد میں | ۳۰۲ |
| قریش کی زاری بارگاہ رسول میں | ۳۰۲ |
| یوم نبطش البطشۃ الکبریٰ تفسیر عالمانہ | ۳۰۴ |
| قیامت کے علامات میں سے ایک سوال | ۳۰۵ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۳۰۶ |
| لقد فتنا قبلھم تفسیر عالمانہ | ۳۰۷ |
| شان حبیب کبریا | ۳۰۷ |
| تفسیر عالمانہ | ۳۰۹ |
| معتزلی کا رد اور بشر حافی و امام احمد حنبل کا واقعہ | ۳۰۹ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| منکرین اولیاء کا رد | ۳۱۰ |
| کم ترکوا الخ تفسیر عالمانہ | |
| مختلف آیات کی تطبیق | ۳۱۳ |
| فما بکت الخ کی تفسیر عالمانہ | ۳۱۴ |
| مومن کامل کے وصال پر کائنات روتی ہے | ۳۱۴ |
| شفق کی قسمیں ہلال کا قاعدہ اور دستور عرب | ۳۱۵ |
| مزارات کے نزدیک دعائیں مستجاب | ۳۱۶ |
| تبصرہ اویسی اور وہابیہ دیوبند | ۳۱۶ |
| مسافر کی مدت اور تعبیر دما کا نو منتظرین | ۳۱۷ |
| رکوع ولقد نجینا بنی اسرائیل | ۳۱۸ |
| عربی عبارت مع ترجمہ اردو | ۳۱۹ |
| تفسیر عالمانہ ولقد نجینا الخ اور | ۳۱۹ |
| بے ادب گستاخ کو سزا | ۳۲۰ |
| تفسیر وانقد انتہ نا تعم الخ | ۳۲۰ |
| افضلیت امت رسول و تحقیق | ۳۲۱ |
| روح البیان اور انسانی حالات | ۳۲۲ |
| دو جڑواں بھائیوں کا قصہ | ۳۲۳ |
| تفسیر دماغن | ۳۲۴ |
| سام بن نوح علیہ السلام زندہ ہو گئے | ۳۲۴ |
| سوال وہابی جواب سنی | ۳۲۵ |
| زندہ کرنا ماں باپ اور چچا کا | ۳۲۵ |
| حکایت زندہ ولی اور یعقوب سنوسی | ۳۲۶ |
| عالمانہ وصوفیانہ | ۳۲۷ |
| تبع کی تحقیق لغوی و تاریخی | ۳۲۸ |
| واتش تبع عاشق رسول اور ابرہہ عمرو | ۳۲۹ |
| شمر بن مالک افراقیس تبع بن | ۳۳۰ |
| الاقرن والوکرب | |
| عاشق رسول تبع کا تعارف اور | ۳۳۱ |
| کعبہ معظمہ کا پہلا غلاف | |
| تبع کو ضرب کعبہ پر سزا | ۳۳۲ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| مدینہ طیبہ کا تعارف | |
| تبع کا سنہری خط | ۳۳۲ |
| بارگاہ حبیب میں مدح کا خط پہنچا | ۳۳۳ |
| انصار کا تعارف۔ تبع کے بیٹے کا قتل | ۳۳۳ |
| اور مدینے کا ایلچی | ۳۳۴ |
| بدیل کا مشورہ تبع کعبہ کی چوکھٹ پر | ۳۳۵ |
| تبع نے دعوت اسلام دی | ۳۳۵ |
| تبع کی لڑکیوں کے مزارات | ۳۳۵ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۳۳۵ |
| گندگی کا ذکر حکایت نقشبندی | ۳۳۶ |
| ان یوم الفصل الخ | ۳۳۸ |
| مولیٰ کے معانی اور ازالہ وہم وہابی | ۳۳۸ |
| حکایت دو بھائیوں کی | ۳۳۹ |
| رکوع ان شجرۃ الزقوم عربی عبارت | ۳۴۱ |
| مع ترجمہ اردو | ۳۴۲ |
| ان شجرۃ الزقوم تفسیر عالمانہ | ۳۴۳ |
| اعجوبہ حدیث اور امام ابوحنیفہ کا موقف | ۳۴۳ |
| رجوع امام ابوحنیفہ و تحقیق کا روح البیان | ۳۴۴ |
| خذوہ فاعتلوہ کی تفسیر عالمانہ | ۳۴۵ |
| ذق انک انت العزیز الکریم کی | ۳۴۷ |
| تفسیر عالمانہ | ۳۴۷ |
| ابوجہل کی جہالت | |
| ایمان کی قوت سے ہی نیک | ۳۴۸ |
| اعمال کی جدوجہد ہوتی ہے | ۳۴۹ |
| فی جنات وعیون الخ تفسیر عالمانہ | |
| لفظ قرآن میں اور اسکے احکام | ۳۵۱ |
| کذالک وزوجناھم الخ تفسیر عالمانہ | |
| صاحب روح البیان کی تحقیق | ۳۵۳ |
| اور شان مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم | ۳۵۴ |
| تحقیق حور عین وغیرہ | ۳۵۴ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| لایذوقون فیہا الموت تفسیر عالمانہ | ۳۵۵ |
| دس چیزیں بہشت میں نہ ہونگی | ۳۵۶ |
| تردید مفسر اور وہابیہ | ۳۵۶ |
| ادناہم عذاب الجحیم | ۳۵۷ |
| معتزلہ کا عقیدہ | ۳۵۸ |
| ذالک ھو الفوز العظیم کی تفسیر عالمانہ | ۳۵۸ |
| فانما یسرنا بلسانک الخ " | ۳۵۹ |
| بخیل مولوی کے لڑکا کے بیمار کا قصہ | ۳۶۰ |
| خواجہ اللہ بخش تونسوی کا قصہ | ۳۶۱ |
| سورۃ دخان کے فضائل وخواص | ۳۶۱ |
| سورۃ دخان کے فضائل وخواص | ۳۶۱ |
| اختتام سورۃ دخان از مصنف ومترجم | ۳۶۲ |
| سورۃ الجاثیہ کا پہلا رکوع عربی عبارت | ۳۶۳ |
| رکوع اول جاثیہ کا ترجمہ اردو | ۳۶۴ |
| حم کی تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۳۶۴ |
| حم کے بارے میں صاحب روح البیان کی تحقیق ـ | ۳۶۴ |
| شبلی کا واقعہ | ۳۶۵ |
| ان فی السموات والارض کی تفسیر عالمانہ | ۳۶۶ |
| " " " " " صوفیانہ | ۳۶۷ |
| اختلاف اللیل والنہار | ۳۶۸ |
| تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۳۶۹ |
| تصریف الریاح تفسیر عالمانہ | ۳۶۹ |
| تلک آیات اللہ تفسیر عالمانہ | ۳۷۰ |
| سوال رازی جواب نجم الدین کبری | ۳۷۱ |
| سوال نبی علیہ السلام جواب صحابہ | ۳۷۱ |
| فضائل کلمہ توحید | ۳۷۲ |
| ویل لکل افاک تفسیر اور شان نزول | ۳۷۲ |
| واذا علم من آیاتنا الخ تفسیر عالمانہ | ۳۷۴ |
| تفسیر ولا یتخذوا من دون اللہ اولیاء | ۳۷۵ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| رکوع اللہ الذی سخر لکم عربی عبارت | ۳۷۶ |
| " " ترجمہ اردو | ۳۷۷ |
| وسخر لکم ما فی السموات الخ تفسیر عالمانہ | ۳۷۹ |
| صدیق اکبر کی قرآنی بلاغت | ۳۸۰ |
| صدیق اکبر وابوہریرہ کے تفکر میں فرق | ۳۸۱ |
| قل للذین آمنوا الخ تفسیر عالمانہ | ۳۸۴ |
| تحقیق رجاء اور آیت منسوخ | ۳۸۱ |
| شان نزول ۳ عدد | ۳۸۲ |
| لیجزی قوما الخ تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۳۸۳ |
| توکل علی اللہ درویش کی حکایت | ۳۸۴ |
| ولقد آتینا بنی اسرائیل الخ تفسیر عالمانہ | ۳۸۵ |
| شان محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | ۳۸۶ |
| تفسیر عالمانہ ثم جعلناک الخ | ۳۸۷ |
| ولا تتبع اھواء الذین تفسیر عالمانہ | |
| ھذا بصائر للناس الخ تفسیر عالمانہ صوفیانہ | ۳۸۸ |
| حکایت ابو تراب نخشبی رحمۃ اللہ علیہ | ۳۹۸ |
| بایزید بسطامی نماز عشاء تا صبح بیدار | ۳۹۰ |
| قصہ دو فقیروں کا | ۳۹۱ |
| ام حسب الذین الخ تفسیر عالمانہ | ۳۹۲ |
| حکایت تمیم داری وفضیل | ۳۹۳ |
| بوڑھوں کو خداوندی | ۳۹۳ |
| اعمال صالحہ کی برکات | ۳۹۴ |
| روحانی نسخے وحکایت | ۳۹۵ |
| رکوع وخلق اللہ السموات عربی عبارت | ۳۹۶ |
| اردو ترجمہ | ۳۹۷ |
| محمدی کے چالیس سال اور اسرائیل کے سو سال | ۳۹۸ |
| افرایت من اتخذ الخ تفسیر عالمانہ | ۳۹۹ |
| واضلہ اللہ الخ تفسیر عالمانہ | ۴۰۰ |
| " تفسیر صوفیانہ | ۴۰۱ |
| وقالوا ما ھی الا حیاتنا الخ تفسیر عالمانہ | ۴۰۲ |
| تحقیق دہر | ۴۰۳ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| شرح حدیث لا تسبوا الدہر | ۴۰۴ |
| انس رضی اللہ عنہ اور حجاج ظالم | ۴۰۵ |
| دعا کامل التاثیر | ۴۰۶ |
| واذا تتلی علیہم الخ تفسیر عالمانہ | ۴۰۶ |
| ولکن اکثر الناس تفسیر عالمانہ | ۴۰۷ |
| بہرام گہر کی حکایت | ۴۰۸ |
| رکوع وللہ ملک السموات الخ عربی عبارت | ۴۱۰ |
| وللہ ملک السموات الخ کا ترجمہ | ۴۱۱ |
| جاثیہ کی معنوی تحقیق | ۴۱۲ |
| کل امۃ تدعی الخ کی تفسیر عالمانہ | ۴۱۳ |
| کراما کاتبین اور اسرافیل کا رابطہ | ۴۱۴ |
| فاما الذین آمنوا وعملوا الصلحات کی تفسیر عالمانہ | ۴۱۵ |
| واما الذین کفروا افلم تکن الخ تفسیر عالمانہ | ۴۱۶ |
| امتی کلہا فی الجنۃ الا الزنادقۃ کی تشریح | ۴۱۷ |
| الشعرانی رحمہ اللہ کے اعتقادیات | ۴۱۸ |
| ایمان شرعی کی تعریف | ۴۱۹ |
| جمیع فرقے ناجی لیکن ...... | ۴۲۰ |
| واذا قیل ان وعد اللہ الخ تفسیر عالمانہ | ۴۲۱ |
| یقین کے مراتب اور انکے حصول کے اسباب | ۴۲۲ |
| کمال رسول عربی کی ایک جھلک | ۴۲۳ |
| ترکوں کے نزدیک ۲۵ واں پارہ کا اختتام | ۴۲۴ |
| سعودی وترکی کے نزدیک اختتام وآغاز جاثیہ | ۴۲۴ |
| وبدا لہم سیئات ما عملوا الخ کا تفسیر عالمانہ | ۴۲۴ |
| حیق کی لغوی تحقیق | ۴۲۵ |
| فالیوم لا یخرجون منہا تفسیر عالمانہ وصوفیانہ | ۴۲۶ |
| فللہ الحمد رب السموات الخ تفسیر عالمانہ | ۴۲۷ |
| اکابر کے نزدیک الکبریاء کا معنی | ۴۲۸ |
| حکایت جنید رضی اللہ | ۴۲۹ |
| عمر بن عبد العزیز اور انکے بیٹے کا واقعہ | ۴۳۰ |
| اختتام پارہ ۲۵ کی تاریخ | ۴۳۱ |
| تمت الفہرست | ۴۳۲ |